

تعویذاتِ عطاریہ کی مَدَنی بہاریں (حصہ 6)

# خوف ناک دانتوں والا بچہ

(اور دیگر 22 مَدَنی بہاریں)




شادی کے 35 سال بعد اولاد مل گئی 7

پتھریاں نکل گئیں 13

بغیر آپریشن ولادت ہوگئی 16

خارش کا مرض دور ہو گیا 21

کالے یرقان کا علاج ہو گیا 23

گھر مناسب دام پر بک گیا 28





SC1286





اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ
اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ؕ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

# دُرُود شریف کی فضیلت

شیخِ طریقت، امیرِ اَہلسنّت، بانیِ دعوتِ اسلامی، حضرت علامہ مولانا ابو بلال **محمد الیاس عطّار** قادِری دامت بَرَکاتُہُم العالیہ کے رسالے **"تذکرۂ صدر الشریعہ"** میں منقول ہے کہ رسولِ اکرم، نُورِ مُجَسَّم، شاہِ بنی آدم، نبیِّ مُحتَشَم صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کا فرمانِ معظم ہے: جس نے مجھ پر سو مرتبہ دُرُودِ پاک پڑھا **اللہ** عَزَّوَجَلَّ اُس کی دونوں آنکھوں کے درمیان لکھ دیتا ہے کہ یہ نِفاق اور جہنّم کی آگ سے آزاد ہے اور اُسے بروزِ قیامت **شُہَدا** ء کے ساتھ رکھے گا۔

(مَجْمَعُ الزَّوَائِد ج ۱۰ ص ۲۵۳ حدیث ۱۷۲۹۸ دار الفکر بیروت)

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

# ﴿1﴾ خوفناک دانتوں والا بچہ

**بابُ المدینہ** (کراچی) کے ایک اسلامی بھائی **دعوتِ اسلامی** کے عالَمی مَدَنی مرکز **فیضانِ مدینہ** میں **مجلس مکتوبات وتعویذاتِ عطّاریہ** کے بستے (اسٹال)

پر اپنے 14 سالہ بیٹے کے ساتھ تشریف لائے اور اُس کے بارے میں کچھ اِس طرح بتایا کہ یہ کچھ عرصہ پہلے رات گئے کم وبیش اڑھائی بجے ایک شادی میں شرکت کے بعد گھر والوں کے ساتھ واپس آرہا تھا۔ راستے میں ایک ویران گلی میں درخت کے قریب سے گزرتے ہوئے یہ ایک دم **گھبرا** گیا اور بے حد خوفزدہ دکھائی دینے لگا۔ جب اِس سے خوف کا سبب پوچھا گیا تو کوئی جواب دینے کے بجائے خاموشی سے اِدھر اُدھر دیکھتے ہوئے چلنے لگا۔ گھر پہنچ کر سب سو گئے مگر تھوڑی ہی دیر بعد ایک پُراَسرار **چیخ** کی آواز سے سب کی آنکھ کھل گئی۔ میری نگاہ فوراً اپنے بیٹے کے بستر کی طرف گئی تو وہ خالی تھا۔ گھر کے سارے کمرے دیکھے مگر میرا بیٹا نہ ملا۔ اس کی امی (یعنی میری زوجہ) نے رونا شروع کر دیا۔ اچانک کسی نے توجُّہ دِلائی کہ **چھت** پر تو دیکھو! اُوپر پہنچے تو یہ چھت کے کنارے سر جھکائے بیٹھا تھا۔ میں نے فوراً اسے سنبھالا۔ یہ گُم صُم میرے ساتھ نیچے چلا آیا۔ اس کی حالت کی پیشِ نظر ہم نے کوئی سوال نہ کیا۔ تھوڑی دیر میں یہ سو گیا۔ بعد میں اس نے بتایا کہ میرے پاس **جن** آتا ہے جو اپنے ساتھ چلنے کا کہتا ہے۔ یہ اکثر تنہا چھت پر چلا جاتا، **کھانا پینا** بھی کم کر دیا اور زیادہ تر خاموش

رہتا۔ہم نے ڈاکٹروں کے علاوہ کئی عاملین کو بھی دکھایا مگر کوئی افاقہ نہ ہوا۔

**ایک** رات یہ بوکھلا کر اٹھ بیٹھا اور غصے کے عالم میں اِدھر اُدھر گھومنے لگا۔اس کی **سانس** بہت تیز چل رہی تھی۔گھر والوں نے سنبھالنے کی کوشش کی تو اس نے ہر ایک کو اٹھا اٹھا کر **پھینکنا** شروع کر دیا۔نہ جانے اس میں اتنی طاقت کہاں سے آ گئی تھی۔خود مجھے اس نے صرف ایک جھٹکے میں گرا دیا۔دیکھتے ہی دیکھتے ہی اس کا چہرہ انتہائی **خوفناک** ہو گیا اور اوپر کے دو **دانت** باہر نکل آئے جو انتہائی نوکیلے اور بھیانک تھے۔یہ منظر دیکھ کر سارے گھر والوں کی چیخیں نکل گئیں کہ یہ کیا مصیبت آن پڑی۔میں بھی انتہائی **پریشان** تھا مگر کیا کرتا۔جیسے تیسے رات گزری۔صبح جب اذانِ فجر ہوئی تو اس کی آواز پر اس کے **خوفناک دانت** اندر ہو گئے اور یہ پُرسکون ہو گیا، پھر سو گیا۔**اب** تو یہ معمول بن گیا ہے کہ رات کے وقت اسکے دو خوفناک دانت نکل آتے ہیں اور ایک انجانی **طاقت** اس میں آ جاتی ہے۔اس اسلامی بھائی نے اپنے بیٹے کے نچلے ہونٹ پر کالے کالے **نشانات** بھی دکھائے جو بار بار دانت نکلنے کے باعث بن چکے تھے۔''ہر جگہ سے مایوس ہو کر بڑی امید کے ساتھ آپ کے پاس حاضر ہوئے ہیں۔'' یہ کہتے ہوئے وہ رونے لگے۔تعویذات کے بستے کے ذمہ دار

اسلامی بھائی نے انہیں تسلی دیتے ہوئے کہا: ''**اللہ** عَزَّوَجَلَّ **شفادینے والا ہے،** گھبرائیے نہیں۔'' اورانہیں **تعویذاتِ عطّاریہ** دیئے جن میں سے کچھ بیٹے کو پہنانے تھے اور کچھ گھر میں لٹکانے کے لئے تھے، کاٹ کی بھی ترکیب بنائی۔ **اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ** عَزَّوَجَلَّ چند دنوں بعد اس اسلامی بھائی نے آکر بتایا کہ تعویذاتِ عطّاریہ کی **بَرَکت** سے میرے بیٹے کے دانت باہر نکلنا **بند** ہوگئے ہیں اور اس کی طبیعت بھی دوبارہ خراب نہیں ہوئی ہے۔ (سُبْحٰنَ اللّٰہِ عَزَّوَجَلَّ)

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

# عظیم خیر خواہ

تبلیغِ قران وسنت کی عالمگیر غیر سیاسی تحریک **دعوتِ اسلامی** جس کا آغاز **امیر اہلسنّت** حضرت علامہ مولانا **محمد الیاس عطّار** قادری دامت برکاتہم العالیہ نے اپنے رفقاء کے ساتھ ۱۴۰۱ھ میں کیا تھا، کی **بَرَکتیں** جہاں لاکھوں لاکھ **اسلامی بھائیوں** کونصیب ہوئیں اور وہ **صلوٰۃ وسنّت** کی راہ پر گامزن ہوگئے وہیں **اسلامی بہنوں** کوبھی گناہوں سے **توبہ** کرنے اوراپنی زندگی **اللہ ورسول** عَزَّوَجَلَّ وصلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلم کے اَحکامات کے مطابق گزارنے کی کوشش کی سعادت ملی۔ **دعوتِ**

**اسلامی** کا مَدَنی پیغام دیکھتے ہی دیکھتے بابُ الاسلام (سندھ)، پنجاب، سرحد، کشمیر، بلوچستان اور پھر ملک سے باہَر ہند، بنگلہ دیش، عرب امارات، سری لنکا، برطانیہ، آسٹریلیا، کوریا، جنوبی افریقہ یہاں تک کہ (تادمِ تحریر) دُنیا کے تقریباً **66 ممالک** میں پہنچ گیا اور آگے سفر جاری ہے۔ **اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ** عَزَّوَجَلَّ ! آج (یعنی سن ۱۴۳ھ میں) **دعوتِ اسلامی** 36 سے زائد شعبوں میں سنّتوں کی خدمتوں میں مشغول ہے۔ اِن تمام اُمور کو بحُسنِ خوبی سرانجام دینے کے لئے متعدِّد مجالس کا قیام عمل میں لایا گیا ہے جن میں سے ایک ''**مجلس مکتوبات وتعویذات عطّاریہ**'' بھی ہے، جس کے تحت دُکھیارے مسلمانوں کا امیرِ اہلِ سنّت حضرت علاّمہ **مولانا محمد الیاس عطّار قادری** مدظلہ العالی کے اجازت دیئے گئے **تعویذات** کے ذَرِیعے فی سبیل اللہ **رُوحانی عِلاج** کیا جاتا ہے نیز **استخارہ** کرنے کا سلسلہ بھی ہے۔ روزانہ ہزاروں مسلمان اس سے مستفیض ہوتے ہیں۔ تعویذات کے طلب گار اسلامی بھائیوں کو چاہئے کہ وہ اپنے شہر میں ہونے والے سنّتوں بھرے اجتماع میں شرکت فرمائیں اور وہاں **تعویذاتِ عطّاریہ** کے بستے (اسٹال) سے تعویذ حاصل کریں۔ دعوتِ اسلامی کی ویب سائٹ **www.dawateislami.net** کی سروس ''رُوحانی علاج'' سے بھی

تعویذات حاصل کئے جاسکتے ہیں اور ''کاٹ آن لائن'' سے امراض، نظرِ بد، جادو، آسیب وغیرہ کی کاٹ بھی کروائی جاسکتی ہے۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ عَزَّوَجَلَّ **تعویذاتِ عطّاریہ** کی متعدِّد بہاریں ہیں، جن میں سے تقریباً 90 بہاریں 5 رسائل: (۱) **خوفناک بلا** (۲) **پُراَسرار کتا** (۳) **سینگوں والی دلہن** (۴) **خوش نصیب مریض** (۵) **جِنّوں کی دُنیا** میں پیش کی جاچکی ہیں، اب رسالہ ''تعویذاتِ عطّاریہ کی مَدَنی بہاریں'' کے **چھٹے حصے** ''**خوفناک دانتوں والا بچہ**'' میں مزید 23 بہاریں شائع کی جارہی ہیں جبکہ **سینکڑوں بہاریں** ابھی مرتَّب کی جارہی ہیں۔

**اللہ** تعالیٰ ہمیں ''**اپنی اور ساری دنیا کے لوگوں کی اصلاح کی کوشش**'' کرنے کے لئے مدنی انعامات پر عمل اور مدنی قافلوں کا مسافر بنتے رہنے کی توفیق عطا فرمائے اور **دعوتِ اسلامی** کی تمام مجالس بشمول مجلس **المدینۃ العلمیۃ** کو دن پچیسویں رات چھبیسویں ترقی عطا فرمائے۔ آمین بجاہ النبی الامین صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم

**شعبہ امیرِ اَہلسنّت** (مدظلہ العالی) **مجلسِ اَلْمَدِیْنَۃُ الْعِلْمِیہ** ﴿دعوتِ اسلامی﴾

25 ربیع الغوث 1430ھ، 22 اپریل 2009ء

## ﴿2﴾ شادی کے 35سال بعد اولاد مل گئی

**سبز باغ** (کالاباغ ضلع میانوالی) کے مقیم اسلامی بھائی کا حلفیہ بیان کچھ یوں ہے کہ ہمارے محلے کے میں دو بھائی رہتے تھے۔ایک کی عمر 55اور دوسرے کی 60سال تھی ۔ دونوں کی شادی کوطویل عرصہ گزر چکا تھامگر وہ **نعمتِ اولاد** سے محروم تھے۔اُن کی والدہ بھی پوتے پوتیوں کی آرزو میں **بُوڑھی** ہو چکی تھی ۔ایک دن والدہ کوکسی نے بتایا کہ **سبز عمامے** والوں کے پیرومُرشِد **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ زمانے کے ولی ہیں ،آپ ان کے **تعویذات** منگوا کرا پنے بیٹوں کواستعمال کروائیں،**ان شاء اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ خوشیاں ملیں گی۔وہ کہنے لگیں کہ اب تو میرے بیٹے بھی بوڑھے ہوچکے ہیں!خیر جب ان کے بیٹوں سے بات کی گئی تو بڑا بیٹا نہ مانا جبکہ چھوٹا بیٹا جس کی عمر 55سال تھی ،**تعویذاتِ عطّاریہ** کے استعمال پر راضی ہوگیا اور اس نے اسلامی بھائیوں سے رابطہ کیا۔ انہیں عالَمی مَدَنی مرکز **فیضانِ مدینہ** باب المدینہ کراچی سے **تعویذاتِ عطّاریہ** منگوا کر دیئے گئے ۔ انھوں نے بتائے گئے طریقے کے مطابق یہ تعویذات استعمال کیئے تو حیرت انگیز طور پر شادی کے **35** سال بعداُن کی اہلیہ

اُمید سے ہوگئیں اور اللہ تعالیٰ نے انہیں چاند سا بیٹا عطا فرمایا۔ان کی والدہ اور گھر والوں کا خوشی کا عالم قابلِ دید تھا۔

**اللہ عَزَّوَجَلَّ کی امیرِ اہلسنّت پَر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفِرت ہو**

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلَّم

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالیٰ عَلٰی محمَّد

## ﴿3﴾ فالج کا مریض تندرست ہوگیا

**بابُ الاسلام** (سندھ) کے شہر ''دَادُو'' میں مقیم ایک اسلامی بھائی کے بیان کا لبِ لُباب ہے کہ 6 سال پہلے مجھ پر **فالج** کا حملہ ہوا جس کی وجہ سے میں شدید اذیت سے دوچار ہوگیا۔میرے معمولاتِ زندگی بہت زیادہ متأثر ہوئے۔ ہر وقت اسی فکر میں رہتا کہ اس مرض سے شِفا کیونکر ملے گی۔میں نے فیس کے نام پر ڈاکٹروں اور عاملوں کو ہزاروں روپے دیئے مگر بیماری کا زور کسی طرح کم نہ ہُوا۔ 6 سال کا طویل عرصہ یُونہی گزر گیا۔ایک دن میرا بھائی اپنے شہر میں **دعوتِ اسلامی** کے مَدَنی مرکز فیضانِ مدینہ حاضر ہوا اور ''**مجلس مکتوبات وتعویذاتِ عطّاریہ**'' کے بستے (اسٹال) سے **تعویذاتِ عطّاریہ** حاصل کئے اور یہ کہتے ہُوئے

مجھے تھما دیے کہ آپ یہ تعویذات استعمال کریں **ان شاء اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ شِفا ہوگی۔ میں چونکہ عاملوں کے متعدد تعویذات استعمال کر چکا تھا جن سے خاطر خواہ فائدہ نہیں ہُوا تھا، اِس لئے میں نے یہ تعویذات اِستعمال کرنے سے **اِنکار** کر دیا مگر میرے بھائی نے اِصرار کرتے ہوئے کہا: ''بھیا! آپ یہ تعویذات ایک مرتبہ استعمال تو کریں **ان شاء اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ ضرور آپ صحت یاب ہوں گے۔'' چنانچہ اس کے کہنے پر میرا ذہن بنا اور میں نے **تعویذاتِ عطّاریہ** اِستعمال کرنے شروع کر دیئے۔ ابھی ایک مہینہ ہی گزرا تھا کہ **اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ** عَزَّوَجَلَّ ولیِ کامل شیخِ طریقت **امیرِ اہلسنّت** دَامَت بَرَکَاتُہُم العَالِیَہ کی بَرَکت سے مجھے مژدۂ شِفا ملا اور میرا **فالج** کا مرض دُور ہو گیا۔ اَللّٰہ رَبُّ العزت کے فضل وکرم سے اب میں بالکل **تندرست** ہُوں۔

**اَللّٰہ عَزَّوَجَلَّ کی امیرِ اہلسنّت پَر رَحمت ہو اور ان کے صد قے ہماری مغفِرت ہو**

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

## ﴿4﴾ زندہ لاش

صوبہ سرحد کے شہر کوہاٹ میں مقیم اسلامی بھائی کے بیان کا خلاصہ ہے کہ

ہمارے علاقے کے ایک اسلامی بھائی شدید **بیمار** تھے۔ کمزوری اتنی کہ بغیر سہارے کے بستر سے اٹھنا بھی دشوار تھا۔ ان کی حالت دیکھ کر ایسا لگتا تھا کہ گویا **''زندہ لاش''** ہیں۔ 4 ماہ اِسی آزمائش میں گزر گئے۔ رفتہ رفتہ شِفا کی آس ''یاس'' میں بدلتی جارہی تھی۔ خوبیِ قسمت کہ ایک اسلامی بھائی نے ان کو یہ مشورہ دیا کہ آپ **''مجلس مکتوبات وتعویذاتِ عطّاریہ''** کے بستے سے **تعویذات** حاصل کریں اور وہیں سے لکھی ہوئی مخصوص پلیٹوں کا کورس بھی کروائیں (جوکہ 40 پلیٹوں پر مشتمل ہوتا ہے) **ان شاء اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ شفا ملے گی۔ اُس اسلامی بھائی کے مشورے پر **عمل** کرتے ہوئے انہوں نے **تعویذاتِ عطّاریہ** کے بستے سے **تعویذات** حاصل کئے اور لکھی ہوئی مخصوص پلیٹیں بھی حاصل کیں۔ ابھی انہوں نے تین ہی پلیٹیں استعمال کی تھیں کہ **اَلحَمدُ لِلّٰہِ** عَزَّوَجَلَّ ان کی **طبیعت** کافی حد تک سنبھل گئی۔ 40 پلیٹیں مکمل ہونے پر انکی طبیعت مزید **بہتر** ہوگئی۔ اب وہ رُوبصحت ہیں اور شیخِ طریقت **امیرِ اہلسنّت** دَامَت بَرَکَاتُہُم العَالِیَہ سے بیعت ہوکر **عطّاری** بھی بن چکے ہیں۔

**اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ **کی امیرِ اہلسنّت پر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفِرت ہو**

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

## ﴿5﴾ گُردے کا مریض صحت یاب ہوگیا

**پنجاب** (پاکستان) کے شہر خانیوال میں مقیم ایک اسلامی بھائی کے بیان کا خُلاصہ ہے کہ کم وبیش سات ماہ سے مجھے **گُردے** کا مرض لاحق تھا۔ کثیر دوائیں اور ڈاکٹری نسخے استعمال کیے مگر ''مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی'' کے مِصداق اِفاقہ نَدارَد۔ جب کبھی مجھے گردے کا **درد** اٹھتا تو میں تڑپ اٹھتا تھا یہاں تک کہ بیٹھنا بھی دُوبھر ہو جاتا۔ حُسنِ اِتفاق سے ایک دن کسی اسلامی بھائی نے مجھے **تعویذاتِ عطّاریہ** کے بارے میں بتایا۔ بس پھر کیا تھا میں تعویذات عطّاریہ کے بستے پر جا پہنچا اور وہاں سے تعویذاتِ عطّاریہ حاصل کیے۔ تعویذاتِ عطّاریہ استعمال کرنے کی بَرَکت سے مجھ پر کرم ہوا اور مجھے گردے کے درد سے **خَلاصی** مل گئی۔ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ میرے مرشدِ کریم **امیرِ اہلسنّت** دَامَت بَرَکَاتُہُم العَالِیَہ کو درازیِ عمر بالخیر عطا فرمائے اور پوری دنیا میں ان کے **فیض** کو عام کرے۔ اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

## ﴿6﴾ سفیدی کا مرض دُور ہوگیا

**ایک** اسلامی بھائی کے بیان کا خلاصہ ہے کہ کچھ دوائیں استعمال کرنے

کی وجہ سے میرے جسم پرری ایکشن (Reaction) ہوااور جِلد پر سفید سفید دھبے پڑ گئے ۔میں شدید ذہنی **اذیت** سے دوچار ہوگیا۔کئی جگہوں سے علاج کرایا مگر ''خوابِ شفا'' شرمندۂ تعبیر ہی رہا۔اسی پریشانی میں **2** سال گزر گئے ۔ایک اسلامی بھائی نے مجھے یہ مدنی مشورہ دیا کہ جامع مسجد الفتح میں **دعوتِ اسلامی** کی ''**مجلس مکتوبات وتعویذاتِ عطّاریہ**'' کا بستہ لگتا ہے جہاں سے تعویذاتِ عطّاریہ فِـیْ سَبِیـلِ الـلّٰـہ (یعنی مفت) ملتے ہیں،آپ وہاں سے تعویذات حاصل کریں اوران کو استعمال کریں۔ میں نے فوراً تعویذاتِ عطّاریہ کے بستہ سے رابطہ کیا، وہاں پرموجودذمہ داراسلامی بھائیوں نے مجھے **تعویذات** دیئے اورساتھ ہی کاٹ کےعمل کا پانی اورلکھی ہوئی پلیٹیں بھی دیں۔ **اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ** عَزَّوَجَلَّ **تعویذاتِ عطّاریہ** کے استعمال کی بَرَکت سے میری جلد بالکل **دُرُست** ہوگئی اور میں نے سکھ کا سانس لیا۔

**اللہ** عَزَّوَجَلَّ **کی امیرِ اہلسنّت پَر رَحمت ہو اور ان کے صد قے ہماری مغفِرت ہو**

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

# ﴿7﴾ 14 پتھریاں نکل گئیں

**صوبہ** سرحد کے ایک اسلامی بھائی کے بیان کا لُبِّ لُباب ہے کہ ہمارے علاقے کے ایک اسلامی بھائی کے گردے میں **پتھری تھی**۔ اس پتھری کے درد نے ان کی زندگی کو اجیرن بنا رکھا تھا۔ کئی ڈاکٹروں سے رُجوع کیا مگر بے سُود، اَطِبا (یعنی حکیموں) کے مابین تو درد کی تشخیص کے بارے میں ہی **اختلافِ رائے** پایا جا رہا تھا۔ کسی کی رائے یہ تھی کہ **درد** پتھری کی وجہ سے ہو رہا ہے اور کوئی کہتا تھا کہ درد کا سبب پتھری نہیں بلکہ کچھ اور ہے۔ اسی کرب و اضطراب کے عالم میں ایک **طویل** عرصہ گزر گیا۔ آخر ہر طرف سے مایوس ہو کر **رُوحانی علاج** کی طرف رجوع کیا۔ **تعویذاتِ عطّاریہ** کے بستے سے تعویذات لے کر استعمال کرنے شروع کئے۔ کچھ ہی دنوں کے بعد کم وبیش ''**14** پتھریاں'' نکلیں اور وہ اسلامی بھائی تعویذاتِ عطّاریہ کی بَرَکت سے بالکل **تندرست** ہو گئے۔ **اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ** عَزَّوَجَلَّ وہ دن اور آج کا دن ان کو دوبارہ پتھری کا **درد** نہیں ہوا۔

**اللہ** عَزَّوَجَلَّ **کی امیرِ اہلسنّت پر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفِرت ہو**

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی علٰی محمَّد

## ﴿8﴾ دردِ سر و بخار سے نجات مل گئی

**بابُ الاسلام** (سندھ) کے شہر سہون شریف میں مقیم ایک اسلامی بھائی کے تحریری بیان کا لُبِّ لُباب ہے کہ میری بیٹی (عمر تقریباً 9 سال) کو ایک دن اچانک **دردِ سر و بخار** نے آلیا۔ بہتیرا علاج کرایا مگر افاقہ نہ ہُوا۔ کئی دن یُونہی گزر گئے۔ چونکہ ہم نے **تعویذاتِ عطّاریہ** کے بارے میں سن رکھا تھا اس لئے سوچا کہ کیوں نہ **رُوحانی علاج** کروایا جائے! لہٰذا فوراً **''مجلس مکتوبات وتعویذاتِ عطّاریہ''** کے بستے سے تعویذاتِ عطّاریہ حاصل کر کے استعمال کئے۔ **اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ** عَزَّوَجَلَّ کچھ ہی دنوں میں میری بیٹی بالکل **تندرست** ہوگئی اور ہم نے **تعویذاتِ عطّاریہ** کی بَرَکت اپنی آنکھوں سے دیکھ لی۔

**اللہ** عَزَّوَجَلَّ **کی امیرِ اہلسنّت پَر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفِرت ہو**

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

## ﴿9﴾ پاؤں کا درد جاتا رہا

**کوہاٹ** (سرحد) میں مقیم ایک اسلامی بھائی کی تحریر کا خلاصہ ہے کہ

میرے پاؤں میں کافی **درد** رہتا تھا۔ڈاکٹروں کے کلینک اور حکیموں کے مطب ہر جگہ دھکے کھائے، **ہزاروں روپے** خرچ کئے، عملیات بھی کروائے مگر

ع آہ! وہ آنکھ کہ ناکامِ تمنا ہی رہی

نماز پڑھتے وقت جب رکوع میں جاتا تو بہت **تکلیف** ہوتی۔میرے پاس سائیکل کی سواری تھی جسے اِس حالت میں چلانے کا تصوُّر بھی نہیں کرسکتا تھا۔جن دنوں میں اس پریشانی میں مبتلا ہوا تھا اس وقت تک کوہاٹ میں تعویذاتِ عطّاریہ کے بستے کی ترکیب نہیں بنی تھی۔اس لئے میں نے بابُ المدینہ (کراچی) میں **دعوتِ اسلامی** کی "**مجلس مکتوبات وتعویذاتِ عطّاریہ**" کو بذریعہ **مکتوب** اپنے مرض سے مطلع کیا۔میرا خط ملنے پر مجلس کے ذمہ دار اسلامی بھائیوں نے مجھے جوابی مکتوب میں دَم کی ہوئی **ڈوریاں** اِرسال کردیں۔مکتوب ملنے پر میں نے وہ ڈوریاں اپنی ٹانگوں پر باندھ لیں۔ **اَلْحَمْدُلِلّٰہِ عَزَّوَجَلَّ** **تعویذاتِ عطّاریہ** اور ڈوریوں کی بَرَکت ہاتھوں ہاتھ ظاہر ہوئی کہ میرا پاؤں کا درد بالکل **کافُور** ہوگیا۔وہ دن اور آج کا دن مجھے دوبارہ پھر پاؤں کا **درد** نہیں ہوا۔

**اللہ عَزَّوَجَلَّ کی امیرِ اہلسنّت پَر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفِرت ہو**

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

## ﴿10﴾ آدھا سیسی کا درد ختم ہوگیا

**پنجاب** (پاکستان) کے شہر عارف والہ میں مقیم ایک اسلامی بھائی کا بیان کچھ یُوں ہے کہ میری بڑی ہمشیرہ کو تقریباً ایک سال سے **آدھا سیسی کا درد** (یعنی آدھے سر کا درد) لاحق تھا اور کم وبیش دو سال سے **پیٹ کا درد** بھی پیچھا نہ چھوڑتا تھا۔ لاکھ علاج کرایا مگر مقصود حاصل نہ ہوا۔ بالآخر میں نے **تعویذاتِ عطّاریہ** کے بستے سے رابطہ کیا اور وہاں سے تعویذات حاصل کر کے اپنی ہمشیرہ کو استعمال کرنے کے لئے دیئے۔ **اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ** عَزَّوَجَلَّ کچھ ہی عرصہ میں **تعویذاتِ عطّاریہ** کی بَرَکت ظاہر ہوئی اور میری ہمشیرہ کو آدھے سر کے درد اور پیٹ کے مرض سے **نجات** مل گئی۔

**اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ **کی امیرِ اہلسنّت پَر رَحمت ہو اور ان کے صد قے ہماری مغفِرت ہو**

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالیٰ عَلٰی محمَّد

## ﴿11﴾ بغیر آپریشن ولادت ہوگئی

**کوہاٹ** (سرحد) کے ایک اسلامی بھائی کے بیان کا خُلاصہ ہے کہ میرے ہاں کوئی بھی ولادت **آپریشن** کے بغیر نہ ہوتی تھی۔ جب بھی وقتِ پیدائش آتا

تو میری زوجہ کو لازماً آپریشن کے تکلیف دِہ عمل سے گزرنا پڑتا۔ اِس صورتِ حال کی وجہ سے ہم کافی **پریشان** تھے ۔اسی دوران ایک اسلامی بھائی نے مجھے تعویذاتِ عطّاریہ کے بارے میں بتایا۔اب کی بار جب میرے بچّوں کی امّی اُمید سے ہُوئیں تو میں نے غفلت نہ کی اور فوراً ''**مجلس مکتوبات وتعویذاتِ عطّاریہ**'' کے بستے سے **تعویذاتِ عطّاریہ** حاصل کرکے استعمال کرانا شروع کر دیئے۔ **اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ** عَزَّوَجَلَّ **تعویذاتِ عطّاریہ** کے فیضان سے اِس مرتبہ بغیر آپریشن ولادت ہوئی اور ہم تکلیف دِہ **آپریشن** کی زحمت سے بچ گئے۔ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ مجلسِ مکتوبات وتعویذاتِ عطّاریہ کو مزید ترقیاں عطا فرمائے۔آمین ثم آمین

**اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ کی امیرِ اہلسنّت پَر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفِرت ہو**

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

## ﴿12﴾ اپینڈکس کا درد ختم ہوگیا

**پنجاب** (پاکستان) کے شہر مظفر گڑھ میں مقیم ایک اسلامی بھائی کے بیان کا خلاصہ ہے کہ میرے بیٹے کو کچھ عرصے سے **اَپینڈِکس** (بڑی آنت) کا درد رہتا تھا۔

ہم نے **تعویذاتِ عطّاریہ** کے بارے میں سن رکھا تھا کہ ان کی بَرَکت سے شِفا ملتی ہے۔ لہٰذا میں نے تعویذاتِ عطّاریہ کے بستے سے تعویذات حاصل کئے اور اپنے بیٹے کو استعمال کرانا شروع کردیئے۔ ابھی کچھ ہی دن گزرے تھے کہ **اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ** عَزَّوَجَلَّ **تعویذاتِ عطّاریہ** کی بَرَکت سے میرے بیٹے کو اپینڈکس کے **درد** سے خَلاصی مل گئی اور میرا بیٹا بالکل صحت یاب ہوگیا۔ **اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ **دعوتِ اسلامی** کو دن پچیسویں اور رات چھبیسویں ترقی عطا فرمائے۔

**اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ **کی امیرِ اہلسنّت پَر رَحمت ہو اور ان کے صد قے ہماری مغفِرت ہو**

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوْ ا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

# ﴿13﴾ دَمہ کی مریضہ تندرست ہوگئی

**پنجاب** (پاکستان) کے شہر عارف والہ میں مقیم ایک اسلامی بھائی کے بیان کا خلاصہ ہے کہ میری ہمشیرہ تقریباً دو سال سے **دمہ وکھانسی** کے مرض میں مبتلا تھیں۔ کئی جگہوں سے علاج کرایا مگر **مستقل آرام** نہ آیا۔ وقتی طور پر فائدہ ہوتا لیکن تھوڑے دنوں کے بعد پھر وہی تکلیف شروع ہو جاتی۔ آخر کار میری بہن **صحت**

یاب ہوگئی، ہُوا یوں کہ میں نے **مجلس مکتوبات وتعویذاتِ عطّاریہ** کے بستے سے تعویذاتِ عطّاریہ حاصل کرکے اپنی ہمشیرہ کو دیئے۔ اورانہوں نے ان تعویذات کو استعمال کرنا شروع کردیا۔ **اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ** عَزَّوَجَلَّ **تعویذاتِ عطّاریہ** استعمال کرنے کی بَرَکت سے میری ہمشیرہ کودمہ وکھانسی کے مرض سے **نجات** مل گئی۔

**اللہ** عزّوجلّ **کی امیرِ اہلسنّت پَر رَحمت ہو اور ان کے صد قے ہماری مغفِرت ہو**

امین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

## ﴿14﴾ توتلا پَن دور ہوگیا

**ایک** اسلامی بھائی کے بیان کا خلاصہ ہے کہ میری **منگنی** ہونے والی تھی کہ اچانک نہ جانے کیا ہوا کہ میں بولنے میں ہکلانے لگا! جس کی وجہ سے میرے گھر والے مجھ پر **طنز** کرنے لگے۔ میں بہت **پریشان** تھا کہ اب کیا ہوگا! اِسی پریشانی میں عثمانیہ مسجد گیا اور معلوم ہوا کہ یہاں پر **امیرِ اہلسنّت** دَامَت بَرَکَاتُہُم العَالِیَہ کے اجازت دیئے گئے تعویذات ملتے ہیں تو میں نے اپنا مسئلہ بتا کر **تعویذاتِ عطّاریہ** حاصل کئے۔ **اَلْحَمْدُلِلّٰہ** عَزَّوَجَلَّ صرف **8** دن کے اندر میری زبان سے

تو تلا پن دُور ہو گیا۔

**اللہ عزّوجلّ کی امیرِ اہلسنّت پَر رَحمت ہو اور ان کے صد قے ہماری مغفِرت ہو**

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

## ﴿15﴾ شدیدِ دردِ سر سے نَجات

**ایک** اسلامی بہن کا بیان ہے کہ میں کم وبیش 2 سال سے سر کے شدید درد میں مبتلا تھی۔ دوائیاں کھانے سے وقتی طور پر فائدہ ہو جاتا مگر مستقل آرام نہ آتا۔ میرے سر کے درد کا یہ عالم تھا کہ جب درد اُٹھتا تو میں سر پر برف رکھتی اور ٹھنڈا پانی بہاتی۔ جب تک برف سر پر رہتی سکون رہتا جب برف ہٹاتی تو پھر ٹیسیں اٹھنے لگتیں۔ ایسا لگتا کہ کسی نے کوئلے گرم کر کے سر پر رکھ دیئے ہوں۔ پھر کسی نے مجھے تعویذاتِ عطّاریہ استعمال کرنے کا مشورہ دیا۔ میں نے فیضانِ مدینہ سے تعویذ منگوایا، وہ تعویذ پیتے ہی میرے سر سے درد ایسے دور ہو گیا جیسے کبھی ہوا ہی نہیں تھا۔ (سُبحٰنَ اللّٰہِ عَزَّوَجَلّ)

**اللہ عزّوجلّ کی امیرِ اہلسنّت پَر رَحمت ہو اور ان کے صد قے ہماری مغفِرت ہو**

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

## ﴿16﴾ بچوں نے بے جا رونا چھوڑ دیا

**بابُ المدینہ** (کراچی) کے ایک اسلامی بھائی کے حلفیہ بیان کا خُلاصہ ہے کہ ہم ایک عرصے سے شدید پریشان تھے کہ ٹھیک شام کے وقت بچے بغیر کسی وجہ کے اُونچی آواز سے **رونا** شروع کردیتے۔ ہم لاکھ کوشش کرتے مگر وہ چُپ نہ ہوتے۔ بالآخر میں نے **مجلس مکتوبات وتعویذاتِ عطاریہ** سے رابطہ کیا اور وہاں سے **تعویذاتِ عطاریہ** حاصل کرکے بچوں کو پہنا دیئے جس کی بَرَکت سے بچوں نے شام کے وقت **رونے** کی عادت چھوڑ دی اور گھر میں **سُکون** ہوگیا۔

**اللہ عزوجل کی امیرِ اہلسنت پَر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفِرت ہو**

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

## ﴿17﴾ خارِش کا مرض دور ہوگیا

**میرپورخاص** (بابُ الاسلام سندھ) کے اسلامی بھائی کا بیان ہے کہ 1996ء کا واقعہ ہے کہ ایک دن میری والدہ محترمہ کے **کان میں خارش** شروع ہوئی، بڑھتے بڑھتے اس خارش کی وجہ سے کان میں **زخم** ہوگیا۔ وقتاً فوقتاً ٹیسیں اٹھتی رہتیں

اور کان کے اوپر تک **سُوجن** ہوجاتی ۔ والدہ کی تکلیف دیکھی نہیں جاتی تھی ۔ ڈاکٹری علاج سے بھی خاص فائدہ حاصل نہیں ہوا ۔ پھر ایک عامل سے تعویذ بھی لئے مگر تکلیف برقرار رہی ۔ کان کے ساتھ ساتھ امّی جان کے ہاتھ میں بھی درد شروع ہوگیا جس کی وجہ سے وہ اس ہاتھ سے کوئی کام نہیں کرسکتی تھیں ۔ 4 سال اسی طرح گزر گئے ۔ پھر کسی نے مجھے مشورہ دیا کہ تم اپنے مرشد کامل (یعنی امیرِ اہلسنّت دامت برکاتہم العالیہ) کو خط لکھو اور وہاں سے **تعویذاتِ عطّاریہ** منگوالو ۔ چنانچہ میں نے باب المدینہ کراچی خط لکھا، وہاں سے **مجلس مکتوبات وتعویذاتِ عطّاریہ** کی طرف سے جو تعویذات آئے، والدہ محترمہ نے وہ تعویذ پینا شروع کئے اور دی گئی ہدایت کے مطابق اِسی پانی کے چند قطرے کان میں بھی ڈالتیں ۔ اَلْحَمْدُلِلّٰہِ عَزَّوَجَلَّ ابھی پورے چالیس دن بھی نہ ہوئے تھے کہ والدہ صاحبہ کے **کان کا زخم، درد، ورم اور اس کے ساتھ ساتھ ہاتھ کا درد بھی ختم ہوگیا۔**

**اللہ عَزَّوَجَلَّ کی امیرِ اہلسنّت پَر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفِرت ہو**

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب !　　صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

# ﴿18﴾ کالے یرقان کا علاج ہوگیا

لطیف آباد (حیدر آباد سندھ) کے اسلامی بھائی نے کچھ یوں بتایا کہ میرے بیٹے (عُمر تقریباً 13 سال) کو **بُخار** ہوگیا۔ میں اُسے ڈاکٹر کے پاس لے گیا تو اس نے ایک ٹیسٹ لکھ کر دیا۔ جب اس کی رپورٹ آئی تو پتا چلا کہ میرے بیٹے کو **''کالا یرقان''** ہے۔ وہ چند دنوں میں بہت کمزور ہو چکا تھا۔ میں غریب آدمی ہوں، کسی سے 500 روپے اُدھار لے کر اُسے اسپیشلسٹ کے پاس لے گیا۔ اُس ڈاکٹر نے 300 روپے فیس لی اور یہ کہتے ہوئے مہنگی **دوائیوں** کا ایک پرچہ میرے ہاتھ میں تھما دیا کہ ہم کوشش کرتے ہیں مگر مرض بہت بڑھ چکا ہے اس لئے **بچنے** کی اُمید کم ہے اور علاج کے لئے **ہزاروں** روپے درکار ہوں گے۔ ڈاکٹر کی باتیں سن کر میری تو کمر ٹوٹ گئی کہ میں ہزاروں روپے کہاں سے لاؤں گا! اس **تشویش** کے عالم میں گھر پہنچا۔ گھر کے قریب مسجد میں نماز کے بعد **دعوتِ اسلامی** کے ایک **مبلغ** سے ملاقات ہوئی تو میں نے اُنہیں اپنی رُوداد سُنائی۔ انہوں نے مجھے تسلی دی اور **تعویذاتِ عطّاریہ** کے بستے سے رابطے کا مشورہ

دیا۔ مجھے **اُمید** کی کرن دکھائی دی ، چنانچہ میں نے دعوتِ اسلامی حیدرآباد کے مَدَنی مرکز **فیضان مدینہ** سے مجلسِ مکتوبات وتعویذاتِ عطّاریہ کے بستے سے **تعویذاتِ عطّاریہ** حاصل کئے اور بتائے گئے طریقہ کار کے مطابق بیٹے کو استعمال کروائے تو چند ہی دنوں میں طبیعت میں واضح طور پر **بہتری** محسوس ہوئی اور کچھ ہی عرصے بعد جب دوبارہ ٹیسٹ کروایا تو **کالے یرقان** کا نام ونشان تک نہ تھا۔ حیرت انگیز طور پر میں ڈاکٹری علاج بھی نہیں کرواسکا تھا۔ اللہ عَزَّوَجَلَّ ہمیں زمانے کے ولی **امیرِ اہلسنّت** دَامَت بَرَکَاتُہُم العَالِیَہ کی مزید بَرَکتیں عطافرمائے۔

**اللہ عَزَّوَجَلَّ کی امیرِ اہلسنّت پَر رَحمت ہو اور ان کے صد قے ہماری مغفِرت ہو**

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

## ﴿19﴾ گمشدہ بیٹا مل گیا

**آگرہ تاج** (بابُ المدینہ کراچی) کی ایک اسلامی بہن کا پندرہ سالہ بیٹا 35 دن سے لاپتا تھا۔ بیٹے کی **گمشدگی** کی وجہ سے وہ سخت پریشان تھیں۔ کسی کے

مشورے پر انہوں نے عالمی مَدَنی مرکز فیضانِ مدینہ (تہہ خانے) میں اسلامی بہنوں

کے **تعویذاتِ عطّاریہ** کے بستے سے تعویذ حاصل کیا۔ **اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ** عَزَّوَجَلَّ ان

اسلامی بہن کا گمشدہ **بچہ صرف ایک ہفتے میں مل گیا۔**

**اللہ عَزّوَجَلَّ کی امیرِ اہلسنّت پَر رَحمت ہو اور ان کے صد قے ہماری مغفِرت ہو**

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالیٰ عَلٰی محمَّد

## ﴿20﴾ آپریشن کے بغیر علاج ہوگیا

**نارووال** (پنجاب، پاکستان) کی **تحصیل شکر گڑھ** کے نواحی علاقے کے

اسلامی بھائی کا بیان ہے کہ ہمارے علاقے کے ایک اسلامی بھائی (عمر تقریباً 80 سال)

**گلے** کی شدید تکلیف میں مبتلا ہو گئے۔ ڈاکٹروں نے **آپریشن** تجویز کیا اور **11** دن

دوائیاں کھانے کا کہا۔ انہوں نے مجھے بتایا تو میں نے انہیں **تعویذاتِ عطّاریہ** کے

استعمال کا مشورہ دیا۔ انہوں نے ''تلونڈی'' سے تعویذاتِ عطّاریہ اور **امیرِ اہلسنّت**

دَامَت بَرَکَاتُہُم العَالِیَہ کا دم کیا ہوا پانی منگوایا، یُوں اُن کا **رُوحانی علاج** شروع ہو گیا۔ جب

آپریشن سے پہلے ڈاکٹروں نے دوبارہ چیک کیا تو حیرانی کے عالم میں کہنے لگے کہ جس غدود کی وجہ سے آپریشن کرنا تھا وہ تو **ختم** ہونے والا ہے! آپ نے کس سے **علاج** کروایا ہے! اپنا **علاج** جاری رکھیں۔ چند دن بعد پھر چیک کروایا تو وہ غدود بالکل ختم ہوگئی تھی، اب وہ اسلامی بھائی ایسے **تندرست** تھے جیسے کبھی بیمار ہوئے ہی نہ تھے۔

**تعویذاتِ عطّاریہ** کی یہ بَرَکتیں دیکھ کر گاؤں کے لوگ بھی بہت متأثر ہوئے۔

**اللہ عَزّوَجَلَّ کی امیرِ اہلسنّت پَر رَحمت ہو اور ان کے صد قے ہماری مغفِرت ہو**

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب !　　　　صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

## ﴿21﴾ زخم بھر گیا

**ایک** اسلامی بھائی جن کا قد خاصا لمبا تھا، کے پاؤں میں اکثر **وَرَم** رہتا اور **سُوجن** ہوجاتی۔ ایک مرتبہ ریلوے پھاٹک سے گزرتے ہوئے ان کے پاؤں میں **چوٹ** لگ گئی اور خون نسوں میں جم گیا۔ اِن کی **پریشانی** میں مزید اضافہ ہوگیا۔ وہ بڑے بڑے ڈاکٹروں سے علاج کرواتے رہے، یہاں تک کہ جلد کے

اسپیشلسٹ کو بھی **بھاری فیس** دے کر چیک کروایا مگر کوئی خاطر خواہ فرق نہ پڑا۔ کسی اسلامی بھائی نے انہیں تعویذات عطّاریہ استعمال کرنے کا مشورہ دیا۔ انہوں نے **مجلس مکتوبات وتعویذاتِ عطّاریہ** کے بستے سے یہ تعویذات حاصل کئے اور ڈاکٹروں کی لکھی ہوئی **مہنگی دوائیاں** کھانا چھوڑ کر **تعویذاتِ عطّاریہ** استعمال کرنا شروع کر دیئے۔ **اَلْحَمْدُلِلّٰہِ** عَزَّوَجَلَّ ابھی 6 دن بھی پورے نہیں ہوئے کہ اُن کے پاؤں کا **درد** ختم ہو گیا، **سُوجن** بھی جاتی رہی اور **زخم** بھی بھرنا شروع ہو گیا۔ اب وہ بہت ہشاش بشاش دکھائی دیتے ہیں۔ **سُبحٰن اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ

**اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ **کی امیرِ اہلسنّت پر رَحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری مغفِرت ہو**

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوْ ا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالیٰ عَلٰی محمَّد

## ﴿22﴾ کان بہنا بند ہو گئے

**کمالیہ** (پنجاب، پاکستان) کے ایک اسلامی بھائی کا بیان ہے کہ میرے بیٹے کے دونوں **کانوں** کے پردوں میں سوراخ تھے۔ ایک کان تو کچھ ٹھیک تھا جبکہ

بائیں کان کا پردہ گل چکا تھا اور اس سے کچھ **سُنائی** بھی نہیں دیتا تھا۔ہم نے اسلام آباد کے ایک مہنگے اسپتال میں چیک کروایا تو ڈاکٹروں نے **آپریشن** کا کہا جس کا خرچ تقریباً **50** ہزار روپے تھا۔انہوں نے یہ بھی کہا کہ آپریشن سے فائدہ ہونے کا چانس بھی پچاس فی صد ہے۔ہم نے دارالسلام ٹوبہ میں **دعوتِ اسلامی** کی **مجلس مکتوبات وتعویذاتِ عطّاریہ** کے بستے پر رابطہ کیا اور رُوحانی علاج کروانا شروع کردیا۔تقریباً 8 مہینے کے رُوحانی علاج سے **اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ** عَزَّوَجَلَّ میرے بیٹے کے کان **بہنا** بند ہوگئے اور اُس کی **سماعت** بھی بہتر ہوگئی۔**اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ دعوتِ اسلامی والوں کو جزائے خیر عطا فرمائے۔

**اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ **کی امیرِ اہلسنّت پَر رَحمت ہو اور ان کے صد قے ہماری مغفِرت ہو**

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

## ﴿23﴾ گھر مناسب دام پر بِک گیا

**ایک** اسلامی بھائی نے بتایا کہ ہمیں کسی وجہ سے اپنا گھر فروخت کرنے

کی ضرورت پیش آئی ۔ایک سال گزر گیا مگر ہمیں اس کے **مناسب دام** دینے والا گاہک نہ مل سکا۔ اسٹیٹ ایجنسی والے بھی آتے اور بہت کم **قیمت** لگا کر چلے جاتے ۔ہم اپنا گھر اونے پونے داموں میں نہیں بیچنا چاہتے تھے۔بالآخر ہم نے **دعوتِ اسلامی** کے مَدَنی مرکز فیضانِ مدینہ میرپور خاص میں **مجلس** مکتوبات وتعویذاتِ عطّاریہ کے بستے سے رابطہ کیا تو انہوں نے ہمیں گھر کی دیوار پر لٹکانے کے لئے ایک تعویذ دیا۔ **امیرِ اہلسنّت** دَامَت بَرَکَاتُہُم العَالِیَہ کے اجازت فرمودہ اس تعویذ کے لگاتے ہی جو لوگ گھر دیکھنے آئے ان کو گھر **پسند** آگیا اور ہاتھوں ہاتھ ہمارے تقاضے کے مطابق گھر کا **سودا** بھی ہو گیا اور تین ماہ میں مکمل **رقم** بھی وُصول ہوگئی۔یُوں ہمارا گھر مُناسب داموں بِک گیا۔

**اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ **کی امیرِ اہلسنّت پَر رَحمت ہو اور ان کے صد قے ہماری مغفِرت ہو**

اٰمین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوْ ا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہُ تعالٰی عَلٰی محمَّد

# آپ بھی مَدَنی ماحول سے وابستہ ہوجایئے

**خربوزہ** کو دیکھ کرخربوزہ رنگ پکڑتا ہے، تِل کو گلاب کے پھول میں رکھ دو تو اُس کی صُحبت میں رَہ کرگلابی ہوجاتا ہے۔ اِسی طرح تبلیغِ قراٰن وسنّت کی عالمگیر غیرسیاسی تحریک دعوتِ اسلامی کے مَدَنی ماحول سے وابَستہ ہوکر عاشِقانِ رسول کی صُحبت میں رہنے والا **اللہ** اوراس کے رسول عَزَّ وَجَلَّ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کی مہربانی سے بے وَقعت پتّھر بھی **انمول ہیرا** بن جاتا، خوب جگمگاتا اورایسی شان سے پَیکِ اَجَل کو **لَبَّیْک** کہتا ہے کہ دیکھنے سننے والا اس پر رَشک کرتا اور جینے کے بجائے ایسی موت کی آرزو کرنے لگتا ہے۔آپ بھی تبلیغِ قراٰن وسنّت کی عالمگیرغیرسیاسی تحریک **دعوتِ اِسلامی** کے مَدَنی ماحول سے وابستہ ہوجایئے۔اپنے شہر میں ہونے والے **دعوتِ اِسلامی** کے ہفتہ وار **سنّتوں بھرے اِجتماع** میں شرکت اور **راہِ خدا** عَزَّوَجَلَّ میں سفر کرنے والے عاشقانِ رسول کے **مَدَنی قافلوں** میں سفر کیجئے اور شیخِ طریقت **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ کے عطا کردہ **مَدَنی انعامات** پرعمل کیجئے،ان شآء اللہ عَزَّوَجَلَّ آپ کودونوں جہاں کی ڈھیروں بھلائیاں نصیب ہونگی۔

**مقبول جہاں بھر میں ہو دعوتِ اسلامی**
**صدقہ تجھے اے ربِّ غفّار مدینے کا**

# غور سے پڑھ کر یہ فارم پُر کرکے تفصیل لکھ دیجئے

جو اسلامی بھائی **فیضانِ سنّت** یا **امیرِ اَہلسنّت** دامت بَرَکاتُہُم العالیہ کے **کُتُب و رسائل** سن یا پڑھ کر، بیان کی **کیسٹ** سن کر یا ہفتہ وار، صوبائی و بَین الاقوامی **اجتماعات** میں شرکت یا **مَدَنی قافِلوں** میں سفر یا **دعوتِ اسلامی** کے کسی بھی مَدَنی کام میں شمولیت کی بَرَکت سے مَدَنی ماحول سے وابستہ ہوئے، زندگی میں **مَدَنی انقلاب** برپا ہوا، نمازی بن گئے، داڑھی، عمامہ وغیرہ سج گیا، آپ کو یا کسی عزیز کو حیرت انگیز طور پر **صحت** ملی، پریشانی دُور ہوئی، یا مرتے وقت **کَلِمَۂ طَیِّبَہ** نصیب ہوا یا اچھی حالت میں **رُوح قَبض** ہوئی، مرحوم کو اچھی حالت میں **خواب** میں دیکھا، **بشارت** وغیرہ ہوئی یا **تعویذاتِ عطّاریہ** کے ذریعے آفات و بَلِیّات سے نَجات ملی ہو تو ہاتھوں ہاتھ اس فارم کو پُر کر دیجئے اور ایک صفحے پَر واقعہ کی تفصیل لکھ کر اس پتے پر بھجوا کر اِحسان فرمایئے "**محلہ سوداگران، پُرانی سبزی منڈی** (بابُ المدینہ) **کراچی عالمی مَدَنی مرکز فیضان مدینہ**، "**شعبہ امیرِ اَہلسنّت** (دَامَتْ بَرَکَاتُہُم العالیہ) **مجلس اَلْمَدِیْنَۃُ الْعِلْمِیَّۃ**"۔

**نام مع ولدیت:**_________________ **عُمر** ___ **کِن سے مرید یا طالب ہیں**_______ **خط ملنے کا پتا**_______________

**فون نمبر (مع کوڈ):**________ **ای میل ایڈریس**_______________

**انقلابی کیسٹ یا رسالہ کا نام:**________ **سننے، پڑھنے یا واقعہ رونما ہونے کی تاریخ مہینہ / سال:**______ **کتنے دن کے مدنی قافلے میں سفر کیا:**____ **موجودہ تنظیمی ذمہ داری**________

**مُندَرجہ** بالا ذرائع سے جو بَرَکتیں حاصل ہوئیں، فُلاں فُلاں برائی چھوٹی وہ تفصیلاً اور پہلے کے عمل کی کیفیت (اگر عبرت کے لئے لکھنا چاہیں) مثلاً فیشن پرستی، ڈکیتی وغیرہ اور **امیرِ اَہلسنّت** دَامَت بَرَکاتُہُم العالیہ کی ذاتِ مبارکہ سے ظاہر ہونے والی **بَرَکات و کرامات** کے "**ایمان افروز واقعات**" مقام و تاریخ کے ساتھ ایک صفحے پر **تفصیلاً تحریر فرما دیجئے**۔

# مَدَنی مشورہ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ شَیخِ طریقت امیرِ اہلسنّت حضرت علامہ مولانا ابو بلال **محمد الیاس عطّار قادری** رَضَوی دَامَت بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ دورِ حاضر کی وہ یگانۂ روزگار ہستی ہیں کہ جن سے شرفِ بیعت کی بَرَکت سے لاکھوں مسلمان گناہوں بھری زندگی سے تائب ہوکر **اللّٰہ** رَحمٰن عَزَّوَجَلَّ کے اَحکام اور اُس کے **پیارے حبیبِ لبیب** صَلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کی سُنّتوں کے مُطابِق پُرسُکون زندگی بسر کررہے ہیں۔ خیر خواہیٔ مسلم کے مُقدَّس جذبہ کے تحت ہمارا **مَدَنی مشورہ** ہے کہ اگر آپ ابھی تک کسی جامع شرائط پیر صاحب سے **بَیعت** نہیں ہوئے تو **شیخ طریقت امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ کے فُیُوض و بَرَکات سے مُستَفِید ہونے کے لئے ان سے **بَیعت** ہوجائیے۔ **اِن شَاءَ اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ دُنیا و آخرت میں کامیابی و سرخروئی نصیب ہوگی۔

# مُرید بننے کا طریقہ

**اگر آپ** مُرید بننا چاہتے ہیں، تو اپنا اور جن کو **مُرید یا طالب** بنوانا چاہتے ہیں ان کا نام نیچے ترتیب وار مع ولدیت و عمر لکھ کر **عالمی مَدَنی مرکز فیضان مدینہ محلّہ سوداگران پرانی سبزی منڈی باب المدینہ** (کراچی) **"مکتب مجلس مکتوبات و تعویذاتِ عطّاریہ"** کے پتے پر روانہ فرمادیں، تو اِنْ شَاءَ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ انہیں بھی **سلسلہ قادِریہ رَضویہ عطّاریہ** میں داخل کرلیا جائے گا۔ (پتا انگریزی کے کیپٹل حروف میں لکھیں)

**E.Mail : Attar@dawateislami.net**

﴿۱﴾ نام و پتا بال پین سے اور بالکل صاف لکھیں، غیر مشہور نام یا الفاظ پر لازماً اِعراب لگائیں۔ اگر تمام ناموں کیلئے ایک ہی پتا کافی ہو تو دوسرا پتا لکھنے کی حاجت نہیں۔ ﴿۲﴾ ایڈریس میں مَحرم یا سرپرست کا نام ضرور لکھیں ﴿۳﴾ الگ الگ مکتوبات منگوانے کیلئے جوابی لفافے ساتھ ضرور اِرسال فرمائیں۔

| نمبر شمار | نام | مرد / عورت | بن / بنت | باپ کا نام | عمر | مکمل ایڈریس |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | | |

**مَدَنی مشورہ:** اس فارم کو محفوظ کرلیں اور ضرورتاً اس کی مزید کاپیاں کروالیں۔

ریاکاری

بدنصیب دولہا

فیضان چہل احادیث

حج و عمرہ کا مختصر طریقہ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

## سنّت کی بہاریں

اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ تبلیغِ قراٰن و سنّت کی عالمگیر غیر سیاسی تحریک دعوتِ اسلامی کے مہکے مہکے مَدَنی ماحول میں بکثرت سنّتیں سیکھی اور سکھائی جاتی ہیں، ہر جمعرات مغرب کی نماز کے بعد آپ کے شہر میں ہونے والے دعوتِ اسلامی کے ہفتہ وار سنّتوں بھرے اجتماع میں رضائے الٰہی کیلئے اچھی اچھی نیّتوں کے ساتھ ساری رات گزارنے کی مَدَنی التجا ہے۔ عاشقانِ رسول کے مَدَنی قافلوں میں بہ نیّتِ ثواب سنّتوں کی تربیت کیلئے سفر اور روزانہ فکرِ مدینہ کے ذریعے مَدَنی انعامات کا رسالہ پُر کر کے ہر مَدَنی ماہ کے ابتدائی دس دن کے اندر اندر اپنے یہاں کے ذمّے دار کو جمع کروانے کا معمول بنا لیجئے، اِنْ شَاءَ اللہ عَزَّوَجَلَّ اس کی بَرَکت سے پابندِ سنّت بننے، گناہوں سے نفرت کرنے اور ایمان کی حفاظت کیلئے کُڑھنے کا ذہن بنے گا۔

ہر اسلامی بھائی اپنا یہ ذہن بنائے کہ "مجھے اپنی اور ساری دنیا کے لوگوں کی اصلاح کی کوشش کرنی ہے۔" اِنْ شَاءَ اللہ عَزَّوَجَلَّ اپنی اصلاح کی کوشش کے لیے "مَدَنی انعامات" پر عمل اور ساری دنیا کے لوگوں کی اصلاح کی کوشش کے لیے "مَدَنی قافلوں" میں سفر کرنا ہے۔ اِنْ شَاءَ اللہ عَزَّوَجَلَّ


### مکتبۃ المدینہ کی شاخیں

- کراچی: شہید مسجد، کھارادر۔ فون: 021-32203311
- لاہور: داتا دربار مارکیٹ، گنج بخش روڈ۔ فون: 042-37311679
- سردارآباد (فیصل آباد): امین پور بازار۔ فون: 041-2632625
- کشمیر: چوک شہیداں، میرپور۔ فون: 058274-37212
- حیدرآباد: فیضانِ مدینہ، آفندی ٹاؤن۔ فون: 022-2620122
- ملتان: نزد پیپل والی مسجد، اندرون بوہڑ گیٹ۔ فون: 061-4511192
- اوکاڑہ: کالج روڈ بالمقابل غوثیہ مسجد، نزد تحصیل کونسل ہال۔ فون: 044-2550767
- راولپنڈی: فضل داد پلازہ، کمیٹی چوک، اقبال روڈ۔ فون: 051-5553765
- پشاور: فیضانِ مدینہ، گلبرگ نمبر 1، النور اسٹریٹ، صدر۔
- خان پور: دُرانی چوک، نہر کنارہ۔ فون: 068-5571686
- نواب شاہ: چکرا بازار، نزد MCB۔ فون: 0244-4362145
- سکھر: فیضانِ مدینہ، بیراج روڈ۔ فون: 071-5619195
- گوجرانوالہ: فیضانِ مدینہ، شیخوپورہ موڑ، گوجرانوالہ۔ فون: 055-4225653
- گلزارِ طیبہ (سرگودھا): فیضانِ مدینہ۔ فون: 048-6007128

مکتبۃ المدینہ (دعوتِ اسلامی)

فیضانِ مدینہ، محلہ سوداگران، پرانی سبزی منڈی، بابُ المدینہ (کراچی)

فون: 021-34921389-93 Ext: 1284

Web: www.dawateislami.net / Email: ilmia@dawateislami.net